فرقي يا ذات سان تعلق چو نہ هجي، مڙس کان طلاق يا عليحدگي جو قانوني حق رکي ٿي. ملڪيت جي ورهاست جي معاملي ۾ ان مذهب، فرقي يا جاتي سان لاڳاپيل قانونن جي پاسداري ڪئي ويندي ۽ ان مطابق ملڪيت ورهائبي.

ضرورت ان ڳالهہ جي آهي تہ ملڪ ۾ اقليتن سان تعلق رکندڙ شهرين سان آئين ۾ ڏنل حقن مطابق عمل ٿئي ۽ انهن سان تعليمي ادارن ۽ نوڪرين ۾ ڀرتي توڙي اعليٰ عهدن تي پهچ جي معاملي ۾ بہ ڪا بہ اڪيائيْ نہ ٿئي. اقليتي ڇوڪرين کي اغوا ڪري انهن جو مذهب مٽائڻ جون شڪايتون بہ پاڪستاني عوام سنڌ ۽ ملڪ لاءِ بدنامي جو باعث آهن. ان لاءِ ضروري آهي تہ مذهب تبديل ڪندڙ ڪنهن بہ شخص جي گهٽ ۾ گهٽ عمر 18 سال هئڻ گهرجي ۽ مذهب جي تبديلي جو عمل حد جي سيشن جج صاحب جي عدالت آڏو رضا خوشيءَ سان ٿئي ۽ اهڙي حلفيہ بيان کان اڳ ڇوڪريءَ کي اغوا ڪندڙن جي قبضي مان وٺي، دارالامان ۾ 48 ڪلاڪن لاءِ رکي ڪيس مائٽن سان ملاقات جي اجازت ڏني وڃي ۽ ان کان پوءِ ئي ڪيس مذهب جي تبديلي جي بيان وٺڻ لاءِ سيشن ڪورٽ ۾ آندو وڃي. پاڪستاني آئين جي آرٽيڪل 28 موجب هر شهري جي ٻولي، لپي ۽ ثقافت کي تحفظ ڏيڻو آهي. ان ڪري ملڪ ۽ خصوصاً سنڌ سرڪار جو فرض آهي تہ نظرانداز ٿيل ذاتين جهڙوڪ ڀيل، ڪولهي، ميگهواڙ، اوڏ، مهتر ۽ باگڙي برادرين جي ثقافت، ريتن ۽ رسمن کي مڪمل تحفظ ڏنو وڃي ۽ انهن جي ترقي لاءِ فنڊز مخصوص ڪيا وڃن. ان ڳالهہ جي بہ شديد ضرورت آهي تہ پاڪستان پينل ڪوڊ جا قلم 295-B ۽ 295-C اقليتن خلاف دشمني طور استعمال نہ ڪيا وڃن ۽ يا انهن ۾ ترميم ڪئي وڃي يا اهي هائي ڪورٽ جي اجازت ۽ جانچ ڪانسواءِ ڪنهن جي خلاف داخل نہ ڪيا وڃن.

## محکمانہ کارروائی سے متاثرہ سرکاری ملازمین کیلئے دادرسی کا طریقہ

سول ملازمین ایکٹ 1973 (Civil Servants Act,1973) کے تحت ملازم کی ملازمت، سینیارٹی (Seniority) ترقی، ریٹائرمنٹ اور پنشن وغیرہ کو قانونی تحفظ حاصل ہے کہ وہ اپنے فرائض منصبی پوری دل جمعی و استعداد کے ساتھ ادا کر سکے۔ اگر کوئی سرکاری ملازم اپنی ذمہ داریوں کو پورا نہیں کرتا یا ان پر پورا نہیں اترتا یا ان سے ایسا فعل سرزد ہوتا ہے جو کہ سول ملازمین ایکٹ کے تحت بنے ہوئے قواعد وضوابط کے خلاف ہے تو قانون کے تحت اس کے خلاف تادیبی کارروائی کی جاسکتی ہے۔ یہ تادیبی کارروائی (سرکاری ملازمین اہلیت اور نظم و نسق) قوائد 1973ء (Government Servants Efficiency & Decipline Rules) کے تحت عمل میں لائی جاتی ہے جس کے تحت اسے درج ذیل سزائیں دی جاسکتی ہیں۔

1۔ معمولی سزائیں (Minor Penalties)

(I) اظہار ناراضگی (Censure)

(II) ایک خاص مدت کیلئے ترقی (Promotion) یا تنخواہ میں سالانہ اضافہ (Annual Increment) روک لینا۔

(III) اس کی غفلت یا حکم عدولی کی بنا پر حکومت کو پہنچنے والے تمام مالی نقصان یا اسکے حصے کی بازیابی۔

2۔ بڑی سزائیں (Major Penalties)

(I) کسی نچلے گریڈ یا تنخواہ سکیل پر تنزلی (Reduction in Lower Rank)

(II) جبری ریٹائرمنٹ (Compulsory Retirement)

(III) ملازمت سے برطرفی (Removal from Service)

(IV) ملازمت سے برخواستگی (Dismissal from Service)

مندرجہ بالا کسی بھی سزا کے خلاف سرکاری ملازم کو محکمانہ اپیل کا حق حاصل ہے جو کہ ایسے حکم کی وصولی کے 30 یوم کے اندر مجاز بالا اتھارٹی کو کی جاسکتی ہے۔ اسی طرح کسی سرکاری ملازم کی شرائط ملازمت مثلاً سینیارٹی، ترقی، تنخواہ، مراعات، تبادلہ، ریٹائرمنٹ یا پنشن وغیرہ پر کسی محکمانہ حکم سے زد پڑی ہو تو ایسے متاثرہ سرکاری ملازم کو اسکے خلاف محکمانہ چارہ جوئی کا حق بصورت اپیل یا عذرداری (Apeal

(Representation or حاصل ہے جو کہ ایسے حکم کے موصول ہونے کے 30 یوم کے اندر مجاز اتھارٹی کو کی جاسکتی ہے۔

سرکاری ملازمین (اہلیت اور نظم و نسق) قواعد 1973 کے تحت سرکاری ملازم کے خلاف انکوائری کا طریقہ کار بھی وضع کیا گیا ہے، جس کے تحت کارروائی مکمل ہو جانے کے بعد انکوائری افسر ایسی تحقیقات (Findings) پر مبنی رپورٹ افسر مجاز کو اپنی رائے قائم کرنے کیلئے پیش کریگا۔ دوران انکوائری اگر کسی ملازم کو معطل کرنا ضروری سمجھا جائے تو مندرجہ ذیل وجوہات کو پیش نظر رکھا جائے گا۔

۱۔ بادی النظر میں مجوزہ کارروائی کی کامیابی کے قوی امکانات ہوں۔

۲۔ جرم کی نوعیت اس قدر سنگین ہو کہ سبکدوشی کے امکانات واضح ہوں اور اگر ایسی صورت میں ملازم کو سروس پر بحال رکھا جائے تو وہ اپنے خلاف انکوائری پر اثر انداز ہو سکتا ہے۔

۳۔ معطلی کے عمل کے لیے قوی وجوہات ہوں۔

اگر ضروری سمجھا جائے تو اس ملازم کو معطل کرنے کے بجائے جبری رخصت پر بھیجا جاسکتا ہے۔ البتہ جبری رخصت یا معطلی کا دورانیہ ایک وقت میں 3 ماہ سے زیادہ نہ ہوگا۔ معقول وجوہ کی بناء پر اس دورانیہ میں توسیع ضروری ہو تو افسر مجاز کی پیشگی اجازت سے مزید 3 ماہ کے لیے اس میں توسیع ممکن ہے۔ ایک سرکاری ملازم دوران معطلی تنخواہ کا حقدار ہوتا ہے۔

## اپیل

کوئی بھی سرکاری ملازم جسے قواعد کے تحت سزا دی گئی ہو، حکم سزا کی وصولی کی تاریخ سے 30 یوم کے اندر مجاز بالا اتھارٹی (Next Higher Authority) کو اپیل کر سکتا ہے جو کہ سزا دینے والی اتھارٹی کے ذریعہ ہوگی۔

اپیل اتھارٹی مندرجہ ذیل احکام جاری کر سکتی ہے:

(الف) انکوائری کے نتائج کو مسترد کر کے ملازم کو بری کر سکتی ہے۔

(ب) مزید تحقیقات یا از سر نو تحقیقات کی ہدایت کر سکتی ہے۔

(ج) نتائج تحقیقات کو بدل کر یا بدلے بغیر سزا میں تخفیف کر سکتی ہے۔ البتہ اگر سزا میں اضافہ تجویز کیا گیا ہو تو تحریری حکم کے ذریعہ سرکاری ملازم کو اس سے مطلع کرے گی اور اس کو اظہار وجوہ کا مناسب

موقع فراہم کرے گی۔

## نظرِثانی (Review)

اگر سزا کا ابتدائی حکم ایسی اتھارٹی نے صادر کیا ہو جس کے اوپر کوئی بالا اتھارٹی نہ ہو تو اس صورت میں اپیل کی بجائے اسی اتھارٹی کے پاس نظرِثانی (Review) کی درخواست کی جاسکتی ہے۔

## غیر قانونی حرکت کا ارتکاب (Misconduct)

کسی بھی سرکاری ملازم کے جو افعال غیر قانونی حرکت (Miscondut) کے زمرے میں آتے ہیں ان میں کسی سیاسی تحریک میں حصہ لینا، سرکاری دستاویزات کے مندرجات کو بلا جواز افشاء کرنا، اپنے وسائل سے بڑھ کر طرزِ زندگی اختیار کرنا، حکومت کی طرف سے الاٹ کردہ رہائشی مکان کو کرائے پر دینا، شادی بیاہ پر اپنے وسائل سے بڑھ کر خرچ کرنا، بغیر اجازت نجی ملازمت یا تجارت کرنا، حکومت کی پیشگی منظوری کے بغیر کوئی تحفہ وصول کرنا، اپنے اعزاز میں جلسہ عام کروانا، چندہ طلب کرنا، اخبارات یا رسالہ نکالنا، حکومت کے لیے باعث پریشانی معلومات کی اشاعت، اقرباپروری، پاسداری اور انتقامی کارروائی کرنا اور ذاتی اغراض کے لیے غیر ملکی امداد لینا وغیرہ شامل ہیں۔ قواعد کے تحت کسی سرکاری ملازم کو اس وقت تک (Misconduct) کی سزا نہیں دی جاسکتی جب تک اس کے خلاف الزامات بذریعہ انکوائری ثابت نہ ہو جائیں۔ اس تمام کارروائی میں جواب طلبی اور اظہارِ وجوہ کا نوٹس دینا ضروری ہے۔ اس کے علاوہ اسے ذاتی سماعت کا موقع بھی دیا جاتا ہے ماسوائے اس کے کہ مجاز افسر تحفظ پاکستان کے پیشِ نظر ضروری سمجھے کہ ایسا موقع دینا ضروری نہیں ہے۔

## سروس ٹربیونل میں اپیل

اگر محکمانہ اتھارٹی 90 یوم کے اندر کسی اپیل، عزرداری یا نظرِثانی کا فیصلہ نہ کرے تو اس سے 30 یوم کے اندر ابتدائی حکم کے خلاف اور اگر محکمانہ اپیل یا عزرداری کا فیصلہ ہو گیا ہو تو اُس کے موصول ہونے کے 30 یوم کے اندر سروس ٹربیونل میں اپیل دائر کی جاسکتی ہے، البتہ متعلقہ اتھارٹی کے کسی ایسے حکم یا فیصلے کے خلاف جس میں کسی شخص کی کسی خاص اسامی پر تقرری یا کسی بالاتر گریڈ میں ترقی کے بارے میں اس شخص کے موزونیت (Fitness or otherwise) کا تعین کیا گیا ہو، کوئی اپیل دائر نہیں کی جا

سکے گی۔ایسی صورت میں محکمانہ اپیل تو کی جاسکتی ہے تاہم سروس ٹربیونل میں کوئی اپیل دائرنہیں کی جاسکتی،

- ایک سرکاری ملازم اپنی اپیل رجسٹرار سروس ٹربیونل کومقررہ اوقات میں اصالتاً یا وکالتاً پیش کرسکتا ہے اور بذریعہ رجسٹری بھی ارسال کرسکتا ہے۔اپیل کواختصار کے ساتھ لکھا جائے اوراس میں ہر فریق کا پورا نام، سرکاری عہدہ اور تعیناتی کا مقام درج کیا جائے اور ساتھ مطلوبہ دادرسی واضح طور پر بیان کی جائے۔اپیل کے ساتھ درج ذیل دستاویزات منسلک کرنا ضروری ہیں۔

(1) اتھارٹی کے حکم کی نقل خواہ اپیل ابتدائی فیصلہ کے خلاف ہو یا اپیل کے فیصلہ کے نتیجے میں ہو۔

(2) ان قواعد،احکامات اور دوسری دستاویزات کی نقول جو وہ اپنی اپیل کی تائید میں پیش کرنا چاہتا ہے۔

(3) اپیل پر ہر اپیل کنندہ کے دستخط یا انگھوٹے کا نشان ہونا چاہیئے۔

(4) اپیل کی تین نقول اپیل کے ساتھ منسلک کی جائینگی اوراسکے علاوہ مسول الیہان کی تعداد کے مطابق مزید نقول بھی منسلک کی جائینگی۔

(5) ضروری کارروائی کے بعد اپیل بغرض ابتدائی سماعت ٹربیونل کے روبرو پیش ہوگی۔

(6) سماعت کے لیے اپیل کی منظوری کے بعد اپیل کنندہ کو مبلغ ایک سوروپے بطور ضمانت اور خرچہ برائے نوٹس مسئول الیہاں سات یوم کے اندر جمع کرانا ہوں گے۔اپیل دائر کرتے وقت کوئی کورٹ فیس نہیں لگانی پڑتی۔صوبائی سول ملازمین کے لیے بھی قوانین کے تحت تقریباً یہی طریقہ کارراج ہے۔

## جانوروں کے ساتھ ظالمانہ برتاؤ کی ممانعت کا قانون مجریہ 1890ء

ہر مہذب معاشرے میں جانوروں اور دیگر ذی روح اشیاء مثلاً پودوں کے ساتھ ظالمانہ برتاؤ کو ناپسندیدگی کی نظر سے دیکھا جاتا ہے، جسکی روک تھام اور ذمہ دار افراد کو سزا دینے کے لیے قوانین وضع کئے گئے ہیں۔ جانوروں اور دیگر ذی روح اشیاء کے ساتھ ظالمانہ برتاؤ مذہبی تعلیمات کی رو سے بھی ایک انتہائی ناپسندیدہ اور موجب گناہ امر ہے۔ ہمارے ملک میں دیگر ایسے قوانین کے علاوہ جانوروں کے ساتھ ظالمانہ برتاؤ کی ممانعت کا قانون مجریہ 1890ء نافذ العمل ہے۔

## جانوروں کے ساتھ ظالمانہ برتاؤ کی سزا

مذکورہ قانون کی دفعہ 3 کی رو سے جانوروں کے ساتھ ظالمانہ برتاؤ کی حسب ذیل صورتوں میں ایسے جرم کے پہلے ارتکاب پر پچاس روپے جرمانے یا ایک ماہ تک قید کی سزا دی جائے گی اور اس ارتکاب کے بعد تین سال کے اندر دوسری بار یا اس سے زیادہ بار ایسے جرم کے ارتکاب پر سو روپے تک جرمانہ یا تین ماہ تک قید یا دونوں سزائیں دی جائیں گی۔

(A) کسی جانور کو بہت تیز ہانکنا، مارنا یا اس کے ساتھ ایسا برتاؤ کرنا کہ جس سے وہ جانور غیر ضروری تکلیف اور اذیت میں مبتلا ہو جائے یا،

(B) کسی جانور کو اس طریقے سے باندھنا، رکھنا، لے جانا یا بار برداری کے لیے استعمال کرنا جس سے وہ جانور غیر ضروری تکلیف اور اذیت میں مبتلا ہو جائے یا،

(C) کسی ایسے زندہ جانور کو بیچنے کی لیے پیش کرنا یا رکھنا جو اعضاء کی قطع و برید بھوک، پیاس، یا بہت زیادہ جانور کسی جگہ بھرنے یا کسی اور ناجائز سلوک کی وجہ سے تکلیف میں مبتلا ہو یا،

(D) کسی ایسے مردہ جانور یا اس کے کسی عضو کو بیچنے کے لیے پیش کرنا جس کے بارے میں وہ باور کرتا ہو کہ اسے غیر ضروری طور پر ظالمانہ طریقے سے مارا گیا ہے یا،

(E) کسی معقول وجہ کے بغیر جانور کو ایسے حالات میں چھوڑنا جس میں وہ بھوک پیاس کی وجہ سے تکلیف میں مبتلا ہو سکتا ہے۔

اسی طرح دفعہ 3-A کی رو سے کسی جانور پر زیادہ بوجھ لادنے والے شخص کو 50 روپے تک جرمانہ اور ایک مہینے تک قید کی سزا دی جائے گی اور اگر کسی جانور کا مالک یا دیگر ایسا کوئی شخص جو بیوپاری، باربردار یا معاہدہ کار (Contractor) کی حیثیت سے یا ایسے کسی شخص کے ساتھ ملازم کی حیثیت سے کسی جانور یا اس کی باربرداری کو کنٹرول رکھنے کی صورت میں اس پر زیادہ بوجھ لادنے کی اجازت دے گا تو اسے ایک سو روپے تک جرمانہ کی سزا دی جائے گی۔

## کسی جانور کو ظالمانہ طریقے سے مار ڈالنے کی سزا

کسی جانور کو غیر ضروری ظالمانہ طریقے سے مار ڈالنے کی صورت میں متعلقہ شخص کو دو سو روپے تک جرمانے یا چھ ماہ تک قید کی سزا یا دونوں سزائیں دی جائیں گی۔

## کام کے لیے غیر موزوں کسی جانور کو کام پر لگانے کی سزا

دفعہ 6 کی رو سے اگر کوئی شخص کسی ایسے جانور کو کسی کام یا مشقت پر لگائے گا جو کسی بیماری، معذوری، زخم یا اور وجہ سے اس کام کے لئے موزون نہ ہو یا اپنے زیر تحویل یا زیر نگرانی ایسے کسی جانور کو ایسے کام پر لگانے کی اجازت دے گا تو اسے ایک سو روپے تک جرمانے کی سزا دی جائے گی۔

دفعہ 3A اور دفعہ 6 کے مقاصد کے لئے مالک یا کسی جانور کی تحویل یا کنٹرول کے حامل دوسرے شخص کے بارے میں باور کیا جائے گا کہ اس نے جرم کی اجازت دی ہے، اگر وہ اس جرم کو روکنے کے لئے مناسب احتیاط سے کام لینے اور نگرانی کرنے میں ناکام رہا ہو۔

## اس قانون کے تحت قواعد اور ان کی خلاف ورزی کی سزا

دفعہ 15 کی رو سے صوبائی حکومت سرکاری جریدے میں اعلان کے ذریعے اس قانون کے

مقاصد کی تکمیل کیلئے حسب ذیل امور سے متعلق قواعد وضع کرنے کا اختیار رکھتی ہے۔

(A) کسی جانور پر لاد۔ ے جانے والے زیادہ بوجھ کا زیادہ سے زیادہ وزن۔

(B) کسی جگہ زیادہ سے زیادہ جانور بھرنے کی حد۔

(C) ان اوقات کا تعین جن کے دوران بھینسوں کا بار برداری کے لئے استعمال نہیں کیا جائے گا۔

(D) اس قانون کے تحت وصول کیے جانے والے جرمانے کا استعمال۔

(E) ظلم کے زمرے میں آنے والے لگام وغیرہ کے استعمال کی ممانعت۔

(F) ان احاطوں کو قانون کے مطابق رکھنے کے لیے ان کی رجسٹریشن جہاں جانور رکھے جاتے ہوں یا جہاں دودھ نکالا جاتا ہو وغیرہ۔

## جانوروں کو لڑنے پر مائل کرنے کی سزا

دفعہ 6C کی رو سے جو کوئی شخص کسی جانور کو لڑنے پر ابھارتا ہے یا مائل کرتا ہے یا ان چیزوں میں اس کی مدد کرتا ہے یا تحریض دیتا ہے تو اسے پچاس روپے تک جرمانے کی سزا دی جائے گی۔ تاہم جانوروں کو لڑائی پر ابھارنا اس دفعہ کے تحت جرم نہیں گردانا جائے گا اگر ایسی لڑائی سے جانوروں کے زخمی ہونے یا اذیت میں مبتلا ہونے کا خطرہ نہ ہو اور اس سلسلے میں ضروری حفاظتی تدابیر اختیار کر لی گئی ہوں۔

## بیمار جانوروں کو کھلا چھوڑنے کی سزا

دفعہ 7 کی رو سے اگر کوئی شخص دانستہ کسی متعدی مرض میں مبتلا کسی ایسے جانور کو جو اسکی ملکیت یا اختیار میں ہے، کسی گلی میں کھلا چھوڑے گا یا کسی معقول عذر کے بغیر ایسے کسی بیمار یا معذور جانور کو کسی گلی میں مرنے دے گا تو مالک ہونے کی صورت میں اسے ایک سو روپے تک اور جانور پر صرف اختیار رکھنے کی صورت میں اسے پچاس روپے تک جرمانے کی سزا دے جائے گی۔

## وارنٹ تلاشی

دفعہ 8 کی رو سے درجہ اول یا دوم کے مجسٹریٹ یا ضلعی پولیس آفیسر کو اگر تحریری اطلاع

موصول ہونے اور ضروری تحقیقات کے بعد یہ باور کرنے کی معقول وجہ موجود ہو کہ کسی جگہ اس ایکٹ کے احکام کے برخلاف کسی جرم کا ارتکاب ہو رہا ہے یا ہونے والا ہے یا ہو چکا ہے تو وہ از خود اس جگہ داخل ہو کر تلاشی لے سکتا ہے یا کم از کم سب انسپکٹر کے رتبے کے پولیس آفیسر کو ایسا کرنے کا اختیار دے سکتا ہے، اس دفعہ یا دفعہ 7A کے تحت تلاشی کے لئے جہاں تک ممکن ہو تلاشی سے متعلق ضابطہ فوجداری 1898ء کی دفعات لاگو کئے جائیں گے۔

## معائنہ کے لئے تحویل میں لینے کا عام اختیار

دفعہ 14 کی رو سے سپاہی سے اوپر رینک کا کوئی بھی آفیسر یا صوبائی حکومت کی طرف سے مجاز شخص اگر یہ باور کرنے کی معقول وجہ رکھتا ہو کہ کسی جانور کے ساتھ اس قانون کے برخلاف کسی جرم کا ارتکاب کیا گیا ہے یا کیا جانے والا ہے اگر اس کے خیال میں حالات ایسا ہی تقاضا کریں تو وہ اس جانور کو قبضے میں لے کر معائنے کیلئے ایسے قریبی مجسٹریٹ یا مقررہ ویٹرنری آفیسر کے سامنے پیش کرے گا اور ذمہ دار شخص سے بھی معائنے کی جگہ تک ساتھ چلنے کا مطالبہ کرے گا۔

## جانوروں کا علاج اور دیکھ بھال

دفعہ 6B کی رو سے صوبائی حکومت کسی عام یا خاص حکم کے ذریعے ایسے جانوروں کے علاج اور دیکھ بھال کیلئے شفاخانے (Infirmarias) مقرر کرے گی جن کے خلاف اس ایکٹ کے تحت جرائم کا ارتکاب کیا گیا ہو، اور اگر ایسے کسی جانور کو مجسٹریٹ کے سامنے پیش کیا جانا ہو تو اسے پیش کیے جانے تک وہاں رکھنے کی اجازت دے گی۔

(2) مجسٹریٹ جس کے سامنے اس ایکٹ کے تحت کسی جرم کا استغاثہ کیا گیا ہو، ہدایت جاری کرے گا کہ متعلقہ جانور کی دیکھ بھال اور علاج اس وقت تک شفاخانے (Infirmary) میں کیا جائے گا جب تک کہ معمول کا کام کرنے یا بصورت دیگر فارغ (Discharge) کئے جانے کے قابل نہ ہو جائے یا اس علاقہ کا ویٹرنری آفیسر (Veterinary Officer) یا اس سلسلے میں مجاز کوئی دیگر آفیسر تصدیق نامہ جاری نہ کر دے کہ جانور نا قابل علاج ہے یا اسے ظالمانہ برتاؤ کے بغیر وہاں سے ہٹایا جانا ممکن نہیں ہے۔ ایسی صورت میں اسے ہلاک کیا جائے گا۔

# تحدید جہیز کا قانون

جہیز اور شادی بیاہ کی دیگر غیر ضروری رسوم نے پورے معاشرے کو اپنی لپیٹ میں لے رکھا ہے۔ جس کے بوجھ تلے نہ صرف غریب اور نچلے طبقے کے لوگ بری طرح پس رہے ہیں بلکہ متوسط طبقے کے والدین بھی مالی الجھن میں مبتلا ہیں اس لیے حکومت نے ''جہیز اور عروسی تحائف پر تحدید کے قانون مجریہ 1976ء'' کے ذریعے غیر ضروری جہیز اور تحائف پر پابندی لگا کر خلاف ورزی کرنے والوں کے لئے قید اور جرمانے کی سزائیں مقرر کی ہیں جس کی مختصر تفصیل درج ذیل ہے۔

## جہیز، بری اور تحائف:

اس قانون کی دفعہ (b)2 کی رو سے جہیز سے مراد وہ املاک ہیں جو دلہن کے والدین اسے شادی سے پہلے، شادی کے موقع پر یا شادی کے بعد بلا واسطہ یا بالواسطہ شادی کے سلسلے میں دیتے ہیں۔ تاہم اس میں وہ املاک شامل نہیں ہیں جو دلہن کو اپنے والدین سے قانونی وراثت کے مطابق وراثت میں ملتے ہیں۔ اسی طرح دفعہ (a)2 کی رو سے بری یا عروسی تحائف وہ ہیں جو دولہا یا اس کے والدین کی طرف سے دلہن کو شادی کے سلسلے میں بطور تحفہ دیئے جاتے ہیں لیکن اس میں مہر شامل نہیں ہے۔ اسی طرح دفعہ (e)2 کی رو سے تحفہ سے مراد بری یا جہیز کے علاوہ املاک ہیں جو شادی سے پہلے اس موقع پر یا اس کے بعد بلا واسطہ یا بالواسطہ شادی کے کسی بھی فریق کو یا اس کے رشتہ داروں کو شادی کے سلسلہ میں دیے جائیں لیکن اس میں نیوندرہ یا سلامی شامل نہیں ہے۔

## جہیز، بری اور تحائف پر پابندی

اس قانون کے دفعہ 3 کی رو سے دلہن کو دیئے ہوئے جہیز اور تحائف کی مالیت پانچ ہزار سے زائد نہیں ہوگی نہ عروسی تحائف (بری) کی یا ان تحائف کی مجموعی مالیت جو دولہا کو دیے جائیں، پانچ ہزار سے زائد ہوگی اور یہ کہ کوئی شخص نہ مذکورہ مالیت سے زائد قیمت کا جہیز، عروسی تحائف (بری) یا دیگر تحائف دے گا اور نہ ہی کسی ایسے معاہدے میں شریک ہوگا۔ نیز نکاح سے چھ ماہ پہلے یا ایک ماہ بعد اور اگر رخصتی

بعد میں عمل میں آئے تو نکاح کے کچھ ماہ بعد تک کوئی جہیز، عروسی تحائف یا دیگر تحائف نہیں دیے جائیں گے۔ اسی طرح دفعہ 4 کی رو سے کوئی شخص شادی کے کسی فریق کو ایک سو روپے مالیت سے زیادہ کوئی تحفہ نہیں دے گا تاہم شرط یہ ہے کہ سو روپے کی حد کا اطلاق ان تحائف پر نہیں ہوگا جو دلہن کے والدین کی طرف سے دولہا کو دیے جاتے ہیں۔ مزید شرط یہ ہے کہ صدر، وزیراعظم، وفاقی وزراء، وزیراعلیٰ، وزیر مملکت، مشیر، گورنر، اسپیکر، ڈپٹی اسپیکر، چیئرمین و ڈپٹی چیئرمین سینیٹ، پارلیامانی سیکریٹری، سینیٹ، قومی اسمبلی یا صوبائی اسمبلی کا رکن، سرکاری ملازم یا حکومت کی ملکیت زیرنگرانی یا زیرانتظام کسی کارپوریشن صنعت یا ادارے کا کوئی عہدیدار اپنی شادی یا اپنے بیٹے یا بیٹی کی شادی کے سلسلے میں کوئی تحفہ قبول نہیں کرے گا الا یہ کہ ایسا تحفہ اس کے خاندان کے کسی فرد کی طرف سے دیا گیا ہو۔ جہیز اور بری پر تحدید اور قواعد مجریہ 1976 کے قاعدہ 3 کی رو سے شادی کے کسی بھی فریق کی طرف سے دی گئی املاک کی تشخیص اس مقام اور وقت کے لحاظ سے بازاری قیمت کے مطابق کی جائے گی۔

## جہیز وغیرہ پر دلہن کا اختیار:

دفعہ 5 کی رو سے ان تمام املاک پر دلہن کو قطعی اختیار حاصل ہوگا جو اسے جہیز، بری (عروسی تحائف) یا کسی تحفے کے طور پر دی گئی ہو اور ایسی املاک میں اس کے مفاد پر خواہ کسی طریقے سے حاصل کیا گیا ہو کوئی پابندی نہیں لگائی جائے گی نہ وہ محدود یا مشروط کیا جائے گا۔

## شادی پر خرچ:

دفعہ 6 کی رو سے کسی شادی پر شادی کے دنوں میں کسی فریق کی جانب سے یا اس کی طرف سے برداشت کردہ کل خرچ، جہیز، بری تحائف، کی ملکیت کو نکال کر مہندی، بارات اور ولیمہ کے اخراجات سمیت دو ہزار پانچ سو روپے سے زائد نہیں ہوگا۔

## قانون کی خلاف ورزی کی صورت میں شکایت:

دفعہ 8(A) کی رو سے اگر کوئی شخص جو کسی شادی کی تقریب میں شامل ہوا ہو اور مطمئن ہو کہ اس تقریب میں اس قانون یا اس کے تحت موضوعہ قواعد کی خلاف ورزی ہوئی ہے، تو وہ ڈپٹی کمشنر (مجاز افسر) کو اس خلاف ورزی کی ساری تفصیلات پر مشتمل تحریر شکایت پیش کر سکتا ہے۔

## سزا اور اس کا طریقہ کار:

دفعہ 9 کی رو سے جو کوئی اس قانون یا اس کے تحت واضح شدہ قواعد کے کسی حکم کی خلاف ورزی کرے گا یا اس کی تعمیل کرنے سے قاصر رہے گا تو وہ چھ ماہ تک کے لیے کسی بھی قسم کی قید یا دس ہزار روپے تک جرمانے یا دونوں سزاؤں کا مستوجب ہوگا اور اس قانون کی خلاف ورزی میں دیا ہوا یا قبول کیا ہوا جہیز، بری یا تحائف حق وفاقی حکومت غریب لڑکیوں کی شادی کے لیے ایسے طریقے سے استعمال کرنے کے لیے ضبط کر لیے جائیں گے جیسا کہ اس قانون کے تحت وضع شدہ قواعد کی رو سے مقرر کیا گیا ہو۔

## اختیار سماعت:

- دفعہ 9(2) کی رو سے اس قانون کے تحت قابل سزا کوئی جرم صرف فیملی کورٹس ایکٹ 1964ء کے تحت قائم کردہ کسی عائلی عدالت میں قابل سماعت ہوگا۔

## ماحولیاتی تحفظ کا قانون

موجودہ صنعتی ترقی اگر ایک طرف بے شمار فوائد، سہولتوں اور آسائشوں کا ذریعہ ہے تو دوسری طرف مختلف آلائشوں آلودگیوں کی بھی باعث ہے۔ پوری دنیا میں اس روز افزوں بڑھتی ہوئی آلودگی سے نہ صرف انسانوں بلکہ دیگر جاندار اشیاء اور نباتات پر تباہ کن منفی اثرات مرتب ہو رہے ہیں اس لیے دیگر ممالک کی طرف ہمارے ملک میں بھی ماحولیاتی آلودگی کا باعث بننے والی اشیاء کو بعض حدود و قیود کے تابع رکھنے کے لیے پاکستان ماحولیاتی تحفظ کا قانون 1997ء (The Pakistan Environmental Protection Act. 1997) نافذ العمل ہے۔

## باعث آلودگی مواد کے اخراج یا نکاس کی ممانعت

اس قانون کے دفعہ 11 کی رو سے اس قانون اور اسکے تحت بنے ہوئے قواعد وضوابط کے تابع کوئی شخص نہ تو کسی سیال مادے یا فضلے یا ہوا کو آلودہ کرنے والے مواد یا ماحولیات سے متعلق بین الاقوامی معیار سے متجاوز شور کے اخراج کا نہ تو باعث بنے گا نہ تو اس کی اجازت دے گا۔ مذکورہ احکام کی خلاف ورزی کرنے یا ان پر عمل میں ناکام رہنے کی صورت میں وفاقی حکومت ذمہ دار شخص پر مقررہ مقدار کے مطابق ہرجانہ (Polution charge) عائد کرے گا۔ ایسا ہرجانہ ادا کرنے کی صورت میں اس شخص پر ایسی خلاف ورزی یا ناکامی کے جرائم کا الزام عائد نہیں کیا جائے گا بشرطیکہ ایسی صنعتی سرگرمی 30 جون 1994ء کے بعد شروع نہ کی گئی ہو۔

## ماحولیات سے متصادم منصوبوں کے بارے میں ابتدائی تحقیقات

دفعہ 12 کی رو سے کوئی شخص ماحول کو متاثر کرنے والے کسی منصوبے کا محرک کوئی تعمیری عمل اس وقت تک شروع نہیں کرے گا جب تک اس نے وفاقی ایجنسی کے پاس ابتدائی ماحولیاتی تحقیقات کے لیے کیس جمع نہ کرا دیا ہو یا اگر منصوبہ ماحول پر منفی اثرات مرتب کرنے والا ہو تو ماحولیات سے اس کے متصادم ہونے کا اندازہ معلوم نہ کرا لیا ہو اور اس سے متعلق وفاقی ایجنسی سے منظوری حاصل نہ کر لی ہو۔

## خطرناک فضلہ درآمد کرنے کی ممانعت

دفعہ 13 کی رو سے کوئی شخص خطرناک قسم کا فضلہ پاکستان میں یا ملکی سمندری حدود (Territorial waters) اقتصادی زون (Economic Zone) اور تاریخی اہمیت کے پانیوں (Historic Waters) میں درآمد نہیں کرے گا دفعہ 14 کی رو سے اس ایکٹ کے احکام کے تابع کوئی شخص خطرناک مادہ پیدا یا جمع یا ارسال یا منتقل یا فروخت یا ذخیرہ یا استعمال یا درآمد نہیں کرے گا، سوائے اس کے کہ وفاقی ایجنسی نے ان کے لیے لائسنس جاری کیا ہو۔

## موٹر گاڑیوں کا انضباط

دفعہ 15 کی رو سے اس ایکٹ اور اس کے تحت بنے ہوئے قواعد و ضوابط کے تابع کوئی شخص ایسی موٹر گاڑی استعمال نہیں کرے گا جو بین الاقوامی طور پر مقررہ مقدار سے زیادہ آلودگی یا شور خارج کرنے والی ہو۔

### سزا:

دفعہ 17 کی ذیلی دفعہ 1 کی رو سے جو شخص دفعہ 11، 12، 13 یا دفعہ 16 میں دیئے ہوئے احکام کی خلاف ورزی کرتا ہے یا ان پر عمل کرنے میں ناکام رہتا ہے یا ان دفعات کے تحت جاری کردہ کسی حکم کی خلاف ورزی کرتا ہے تو اسے دس لاکھ روپے تک جرمانے کی سزا دی جائے گی اور مسلسل ایسی خلاف ورزی یا ناکامی کی صورت میں ایسی خلاف ورزی یا ناکامی کے خاتمے تک روزانہ کے حساب سے ایک لاکھ روپے تک جرمانے کی سزا بھی دی جائے گی۔ اسی طرح ذیلی دفعہ 3 کی رو سے دفعہ 14 یا دفعہ 15 کے احکام کی خلاف ورزی یا ان پر عمل کرنے میں ناکامی یا کسی قاعدے یا ضابطے یا لائسنس کی شرائط یا کونسل یا قومی یا صوبائی ایجنسی کے کسی حکم یا ہدایات کی خلاف ورزی کی صورت میں اسے ایک لاکھ روپے جرمانے کی سزا دی جائے گی اور مسلسل ایسی خلاف ورزی یا ناکامی کی صورت میں ایسی خلاف ورزی یا ناکامی جاری رہنے تک روزانہ کے حساب سے ایک ہزار روپے تک اضافی جرمانہ کی سزا دی جائے گی۔ ذیلی دفعہ 4 کی رو سے ذیلی دفعہ 1 کے تحت کسی جرم میں سزا ہونے کی صورت میں اگر ماحولیاتی ٹریبونل

(Environmental Tribunal) مطمئن ہو کہ جرم کے ارتکاب کے نتیجے میں مجرم شخص کو مالی مفاد بھی حاصل ہوا ہے تو وہ اس پر مقرر سزا کے علاوہ ایسے مفاد کے برابر اضافی جرمانہ عائد کرے گا۔ ذیلی دفعہ 5 کی رو سے اگر ذیلی دفعہ 1 یا 2 کے تحت سزا یافتہ شخص اس سے پہلے اس قانون کے تحت کسی اور خلاف ورزی میں بھی سزایاب ہو تو ماحولیاتی یا ماحولیاتی ٹربیونل یا مجسٹریٹ (Envionmental Magistrate) جیسی بھی صورت ہو مذکورہ ذیلی دفعات کے تحت سزا دینے کے ساتھ ساتھ

(A) اسکی سزایابی کے حکم کی کاپی متعلقہ تجارتی یا صنعتی ایسوسی ایشن کو یا متعلقہ صوبائی یا وفاقی چیمبر آف کامرس اینڈ انڈسٹری کو بھجوائے گا۔

(B) دو سال تک کے لیے قید کی سزا دے گا۔

(C) فیکٹری کو بند کرنے کا حکم جاری کرے گا۔

(D) فیکٹری، مشینری اور آلات، گاڑی، مواد، ریکارڈ یا دستاویزات یا اس قانون کی خلاف ورزی میں استعمال ہونے والی دیگر ایسی اشیاء کو ضبط کرنے کا حکم جاری کرے گا۔

(E) ایسے شخص کو اپنے خرچ پر سابقہ ماحولیاتی حالت بحال کرنے کا حکم دے گا یا ان حالات میں وفاقی یا صوبائی ایجنسی، جیسی بھی صورت ہو، کے اطمینان کے مطابق معقول حد تک سابقہ حالت کے قریب ماحولیاتی حالت بحال کرنے کا حکم دے گا۔ اور

(F) اس رقم کو بطور ہرجانہ اس شخص کو ادا کرنے کا حکم دے گا جو اس خلاف ورزی کے نتیجے میں زخمی ہوا ہو یا اس کی صحت یا مال کو نقصان پہنچا ہو۔

## کسی کارپوریشن کی طرف سے جرم کا ارتکاب

دفعہ 18 کی رو سے کسی کارپوریشن فرم یا ایسوسی ایشن کی طرف سے قانون کی کسی خلاف ورزی کی صورت میں اگر یہ بات ثابت ہو جائے کہ اس جرم کا ارتکاب ادارے کے کسی ڈائریکٹر، شراکت دار، مینیجر، سیکریٹری یا کسی دیگر آفیسر کی رضامندی یا چشم پوشی سے یا لاپروائی کے نتیجے میں کیا گیا ہے تو وہ کارپوریشن کے ساتھ خلاف ورزی کے جرم کے لیے قصوروار ہوں گے اور انہیں بھی اسی طرح سزا دی جائے گی۔

## حکومتی ایجنسیوں، لوکل اتھارٹیوں یا لوکل کونسلوں کی طرف سے کسی ایسے جرم کا ارتکاب

دفعہ 19 کی رو سے اگر اس ایکٹ کے تحت کسی ایسی خلاف ورزی کا ارتکاب کسی حکومتی ایجنسی، لوکل اتھارٹی یا لوکل کونسل نے کیا ہو اور یہ بات ثابت ہو چکی ہو کہ ایسی خلاف ورزی کا ارتکاب حکومتی ایجنسی، لوکل اتھارٹی یا لوکل کونسل کے سربراہ یا دیگر کسی آفیسر کی رضامندی، چشم پوشی یا لاپروائی کے نتیجے میں ہوا ہے تو حکومتی ایجنسی لوکل اتھارٹی یا لوکل کونسل کے ساتھ ساتھ ایسے سربراہ یا آفیسر کو بھی ایسی خلاف ورزی کا مرتکب قرار دیا جائے گا اور انہیں اسی طرح سزا دی جائے گی۔

## ماحولیاتی ٹریبونل کا قیام

دفعہ 20 کی رو سے وفاقی حکومت سرکاری جریدے میں اعلان کے ذریعے اتنے ماحولیاتی ٹریبونل قائم کرے گی، جتنی ضرورت محسوس ہو۔ ایک سے زیادہ ٹریبونل قائم کرنے کی صورت میں حکومت ان علاقائی حدود کا بھی تعین کرے گی، جن کے اندر یا جس طرح کے مقدمات میں ہر ٹریبونل اس قانون کے تحت اپنے اختیارات استعمال کرے گا۔ ٹریبونل ایک سربراہ اور دو اراکین پر مشتمل ہوگا۔ سربراہ کے لیے ہائی کورٹ کا جج ہونا یا جج بننے کی صلاحیت رکھنا ضروری ہے، جن کا تقرر ہائی کورٹ کے چیف جسٹس کے مشورے سے کیا جائے گا۔ اراکین کا تقرر وفاقی حکومت کرے گی۔

## ٹریبونل کے اختیارات

1- دفعہ 21 کی رو سے ماحولیاتی ٹریبونل وہ سارے اختیارات اور ذمہ داریاں انجام دے گا، جو اسے اس قانون یا اس کے تحت ہونے والے قواعد و ضوابط کے تحت تفویض کیے گئے ہوں۔

2- دفعہ 17 کی ذیلی دفعہ 1 کے تحت قابل سزا خلاف ورزیوں کی سماعت صرف ماحولیاتی ٹریبونل کرے گا۔

3- ذیلی دفعہ 2 کے تحت قابل سماعت جرم کی سماعت ٹریبونل صرف وفاقی ایجنسی یا کسی حکومتی یا

مقامی ایجنسی کی تحریری شکایت پر یا ضرر رسیدہ شخص کی تحریری شکایت پر کر سکتا ہے، جس نے وفاقی ایجنسی یا صوبائی ایجنسی کو متعلقہ خلاف ورزی کے سلسلے میں کم از کم 30 دن کا نوٹس دیا ہو اور ماحولیاتی ٹریبونل کو شکایت کرنے کا ارادہ ظاہر کیا ہو۔

4- ذیلی دفعہ 7 کی رو سے وفاقی یا صوبائی ایجنسی کے مجاز آفیسر کی تحریری درخواست پر ماحولیاتی ٹریبونل ہر اس شخص کے خلاف قابل ضمانت وارنٹ گرفتاری جاری کر سکتا ہے، جس کے بارے میں دفعہ 17(1) کے تحت قابل سزا کسی خلاف ورزی میں ملوث ہونے کا معقول شبہ ہو، تاہم شرط یہ ہے کہ اگر گرفتار شخص وارنٹ گرفتاری کے تحت مطلوبہ صورت میں مچلکہ ضمانت پیش کر دے تو اسے رہا کر دیا جائے گا۔

5- ذیلی دفعہ 10 کی رو سے اگر ماحولیاتی ٹریبونل کے اطمینان کے مطابق اس کے سامنے پیش کی گئی شکایت جھوٹی اور ایذاء پہنچانے کے لیے ہو تو وہ شکایت کنندہ کو حکم دے گا کہ وہ بطور زر تلافی اس شخص کو جس کے خلاف ایسی شکایت کی گئی ہو، رقم ادا کرے، جس کی مالیت ایک لاکھ روپے تک ہو سکتی ہے۔

## ماحولیاتی ٹریبونل میں اپیل

دفعہ 22 کی رو سے اس قانون یا اس کے تحت بنے ہوئے قواعد وضوابط کے تحت وفاقی یا کسی صوبائی ایجنسی کے کسی حکم یا ہدایت سے ناراض شخص ایسے حکم یا ہدایت کے اجراء سے 30 دن کے اندر مقررہ طریقہ کار اور فیس کے ساتھ ماحولیاتی ٹریبونل میں اپیل کر سکتا ہے۔

## ماحولیاتی ٹریبونل کے جاری کردہ احکام کے خلاف اپیل

دفعہ 23 کی رو سے اس قانون کے تحت ماحولیاتی ٹریبونل کے کسی حتمی حکم یا سزا کے خلاف ایسے حکم یا سزا کے اجراء سے 30 دن کے اندر ہائی کورٹ میں اپیل دائر کی جا سکتی ہے، جس کی سماعت کم از کم دو ججوں پر مشتمل بینچ کرے گا۔

## ماحولیاتی مجسٹریٹ کے حکم کے خلاف اپیل

دفعہ 25 کی رو سے اس ایکٹ یا اس کے تحت بنے ہوئے قواعد وضوابط کی خلاف ورزی پر ماحولیاتی مجسٹریٹ کی طرف سے سزایاب شخص 30 دن کے اندر سیشن جج کی عدالت میں اپیل دائر کر سکتا ہے، جس کا فیصلہ حتمی ہوگا۔

## فوجداری مقدمات میں تفتیش اوراس کا طریقہ کار

تفتیش اوراس کے طریقہ کار سے متعلق اصولی احکام ضابطہ فوجداری مجریہ 1898ء میں دیئے ہوئے ہیں، جنہیں بروئے کار لاتے ہوئے مجرموں کو انصاف کے کٹہرے میں کھڑا کیا جاسکتا ہے، اس لئے ضروری ہے کہ تفتیش کے طریقہ کار کی وضاحت کی جائے اور دادرسی کے ان طریقوں کو بھی واضح کیا جائے جو مقررہ طریقہ کار سے انحراف کی صورت میں متاثرہ افراد کے لیے قانون کے اندر موجود ہیں۔

**تفتیش:** ضابطہ فوجداری کی دفعہ 4 (L) کے مطابق تفتیش سے مراد اس ضابطہ کے تحت آنے والی وہ تمام کارروائیاں ہیں، جو کسی پولیس آفیسر یا مجسٹریٹ کی طرف سے بااختیار شخص شہادت جمع کرنے کے لیے عمل میں لاتا ہے۔

## جرائم قابل دست اندازی پولیس وناقابل دست اندازی پولیس میں تفتیش

ضابطہ فوجداری کی دفعہ 155 کی رو سے کوئی بھی پولیس آفیسر کسی بھی ناقابل دست اندازی پولیس جرم میں مجاز مجسٹریٹ کے حکم کے بغیر ایسے جرم کی کسی بھی اطلاع پر ملزم کو گرفتار کرنے اور خود تفتیش شروع کرنے کا مجاز ہوتا ہے۔ اسی طرح جرم قابل دست اندازی پولیس کی تفتیش کے دوران کسی ناقابل دست اندازی پولیس جرم کی تفتیش بھی عمل میں لائی جاسکتی ہے۔ دفعہ 155 کی رو سے مجسٹریٹ کے حکم کے بعد جرائم ناقابل دست اندازی پولیس میں بھی پولیس تفتیش سے متعلق وہی اختیارات استعمال کرسکتی ہے۔ جو اسے جرائم قابل دست اندازی پولیس کی صورت میں حاصل ہوتے ہیں، البتہ بنا وارنٹ کسی کو گرفتار نہیں کرسکتی۔

## تفتیش کا طریقہ

ضابطہ فوجداری کی دفعہ 157 کی رو سے اگر کسی موصول اطلاع پر یا کسی اور طریقہ سے اس گمان کی معقول وجہ موجود ہو کہ کسی ایسے جرم کا ارتکاب ہوا ہے جس کی تفتیش کا اختیار دفعہ 156 کے تحت پولیس انچارج کو حاصل ہے تو ضروری ہے کہ وہ مجاز مجسٹریٹ کو اس کی رپورٹ کر کے بذات خود موقع

واردات پر جائے یا کسی مجاز ماتحت عہدیدار کو اس کے لیے متعین کرے تاکہ وہ مقدمہ کے واقعات و حالات کی تفتیش کرے اور اگر ضروری سمجھے تو مجرم کا سراغ لگانے کے لیے موقع واردات پر جا کر مشتبہ شخص اور گواہان کے بیانات قلمبند کرتا ہے اور مشتبہ شخص کی گرفتاری عمل میں لانے کے علاوہ آلات جرم اور تفتیش سے متعلق دیگر اشیاء قبضے میں لیتا ہے، اس سلسلے میں دفعہ 160 ضابطہ فوجداری کے تحت تفتیش کنندہ پولیس افسر اس بات کا بھی مجاز ہے کہ تحریری حکم کے ذریعے اس پولیس اسٹیشن یا کسی متصل پولیس اسٹیشن کی حدود کے اندر رہائش پذیر کسی ایسے شخص کو اپنے روبرو طلب کرے جو وقوعہ یا جرم کے حالات سے واقف ہو۔

## میعاد تکمیل تفتیش:

ضابطہ فوجداری کی دفعہ 61 کی رو سے بغیر وارنٹ گرفتار کئے گئے شخص کو 24 گھنٹوں کے اندر مجسٹریٹ کے سامنے پیش کرنا لازمی ہے۔ اس دفعہ کی رو سے اگر جرم کی تفتیش 24 گھنٹوں کے اندر مکمل نہ ہو سکے تو دفعہ 167 کے تحت پولیس عدالت سے ریمانڈ حاصل کرنے کے بعد ملزم کو بغرض تفتیش زیادہ سے زیادہ 15 دن تک حراست میں رکھ سکتی ہے۔

## غیر قانونی حراست میں رکھنے کی سزا:

پولیس کو از روئے قانون ضروری اختیارات حاصل ہیں۔ وہ کسی بھی شخص کو محض شک کی بنیاد پر گرفتار کر سکتی ہے تاہم ضابطہ فوجداری کی دفعہ 61 کی رو سے ضروری ہے کہ بغیر وارنٹ گرفتار کئے گئے شخص کو 24 گھنٹوں کے اندر اندر مجسٹریٹ کی عدالت میں پیش کیا جائے۔ پولیس روزنامچے میں زیر حراست شخص کی گرفتاری کا اندراج لازمی ہے ورنہ گرفتاری غیر قانونی ہوگی اور حبس بے جا کے زمرے میں آئے گی۔ پولیس آرڈر مجریہ 2002ء کی دفعہ 156 کی رو سے جو کوئی پولیس افسر قانونی اختیار کے بغیر کسی عمارت، جہاز، خیمہ یا جگہ میں داخل ہوگا یا تلاشی لے گا یا تلاشی لینے یا داخل ہونے کا باعث ہوگا یا کسی شخص کی جائیداد اسے ایذا دینے کے لیے غیر ضروری طور پر قبضے میں یا اُسے حراست میں رکھے گا، اس کی تلاشی لے گا یا اسے گرفتار کرے گا یا اپنی حراست میں کسی کو ایذا پہنچائے گا یا اس کی تلاشی لے گا یا اسے گرفتار کرے گا یا اپنی حراست میں کسی کو ایذا پہنچائے گا یا اس پر تشدد کرے گا تو سزایاب ہونے پر اسے پانچ سال

تک قیداور جرمانے کی سزادی جاسکتی ہے۔واضح رہے کہ تعزیرات پاکستان 1860ء کی دفعہ 220 کی رو سے بھی کسی ایسے عہدے پر فائز شخص، جو قانوناً لوگوں کو سماعت مقدمہ کے لیے یا قید کے لیے سپرد کرنے یا لوگوں کو قید میں رکھنے کا اختیار رکھتا ہو، اس اختیار کا نفاذ کرتے وقت خلاف قانون کسی شخص کو بدنیتی اور بداطواری سے سماعت یا قید کے لیے سپرد کرے گا یا قید رکھے گا تو اسے سات سال تک قید یا جرمانہ کی سزا دی جاسکتی ہے۔

## تفتیش کے دوران گواہان کے بیانات اوران کی حیثیت:

دفعہ 161 ضابطہ فوجداری کی رو سے تفتیش کنندہ پولیس افسر کے لیے ضروری ہے کہ وہ کسی بھی ایسے شخص کا بیان قلمبند کرے جو مقدمے کے حالات سے واقف معلوم ہو لیکن دفعہ 162 کی رو سے ایسے کسی بیان پر بیان دینے والے کے دستخط نہیں لیے جائیں گے۔پولیس کی تحویل میں کوئی بھی شخص اگر چاہے تو دفعہ 164 کے تحت ایسا بیان یا اقبال جرم کسی مجسٹریٹ کے سامنے ریکارڈ کرا سکتا ہے، اس دفعہ کے تحت صرف ایسے بیانات یا اقبال جرم کو قانونی حیثیت حاصل ہے جو ان کی مرضی اور رضا ورغبت سے مجسٹریٹ کے سامنے قلمبند کرایا گیا ہو۔

**جامہ تلاشی:** ضابطہ فوجداری کے دفعہ 51 کی رو سے وارنٹ گرفتاری بلا ضمانت کی صورت میں اور اسی طرح وارنٹ گرفتاری قابل ضمانت یا بلا وارنٹ گرفتاری کی صورت میں گرفتار کیا گیا شخص اگر ضمانت پیش نہیں کر سکے تو گرفتار کرنے والا پولیس افسر اس کی جامہ تلاشی لے سکتا ہے اور اس سے برآمد کی گئی چیزیں اپنی تحویل میں لے سکتا ہے۔جس کا باقاعدہ اندراج کیا جانا ضروری ہے اور جو رہا ہونے کے بعد اسے واپس لوٹا دی جائیں گی۔دفعہ 52 کی رو سے کسی خاتون کی جامہ تلاشی کی صورت میں ایسی تلاشی کسی خاتون کے ذریعے شائستگی کے ساتھ کی جائے گی۔اگر گرفتار کئے گئے شخص سے کوئی آلات جرم برآمد ہوں تو انہیں دفعہ 53 کے تحت مجاز عدالت کے سامنے پیش کیا جائے گا۔

**خانہ تلاشی:** آئین وقانون کسی کو اس بات کی اجازت نہیں دیتا کہ وہ کسی کے گھر میں بغیر اجازت یا نقب لگا کر داخل ہو تاہم اگر کسی شخص کی گرفتاری یا خانۂ تلاشی مقصود ہو تو قانون کے اندر اس کی گنجائش دفعہ 165 ضابطہ فوجداری میں موجود ہے۔

**تلاشی لینے کا طریقہ کار:** دفعہ 47 ضابطہ فوجداری کی رو سے اگر مجاز پولیس افسر کے پاس یہ باور کرنے کی معقول وجہ موجود ہو کہ گرفتاری کے لئے مطلوب شخص کسی جگہ چھپا ہوا ہے تو وہ وہاں رہائش پذیر یا دیگر ذمہ دار شخص سے اس جگہ کی تلاشی دینے کا مطالبہ کرے گا، جس پر وہ اسے تلاشی لینے کا موقعہ فراہم کرینگے۔

**شناخت پریڈ:** تفتیش کے دوران اگر ملزم کی شناخت کا مسئلہ درپیش ہو تو شناخت پریڈ کے ذریعے اس کی شناخت کرائی جاسکتی ہے۔ شناخت پریڈ کے قاعدے کے مطابق ملزم کو دوسرے لوگوں کے ساتھ قطار میں کھڑا کیا جاتا ہے تاکہ یہ دیکھا جاسکے کہ مذکورہ گواہان ملزم کی شناخت کر سکتے ہیں یا نہیں۔ یہ پریڈ کسی مجاز افسر کی نگرانی میں ہونا ضروری ہے۔

**قانونی اختیار کے بغیر تلاشی لینے کی سزا:** پولیس آرڈر 2002 کی دفعہ 156 کی رو سے جو پولیس افسر کسی قانونی اختیار یا معقول وجہ کے بغیر کسی جگہ کی تلاشی لے گا یا وہاں داخل ہوگا یا تلاشی لینے کا باعث ہوگا یا ایذادہی کے طور پر کسی شخص کی تلاشی لے گا تو اسے پانچ سال تک قید اور جرمانے کی سزا دی جا سکتی ہے۔

**ناکافی شہادت کی صورت میں ملزم کی رہائی:** دفعہ 169 کی رو سے اگر تفتیش کرنے کے بعد انچارج پولیس اسٹیشن یا تفتیش کنندہ افسر اس نتیجے پر پہنچے کہ ملزم کو مجسٹریٹ کے روبرو بھیجنے کیلئے کافی شہادت یا شبہ کی معقول وجہ موجود نہیں ہے تو اس کے حراست میں ہونے کی صورت میں پولیس انچارج اس سے اس مفہوم کا مچلکہ لکھوا کر اسے رہا کرے گا کہ عندالطلب وہ مجاز مجسٹریٹ کے سامنے پیش ہوگا۔ البتہ اگر شہادت کافی ہو تو دفعہ 170 کی رو سے اسے مجسٹریٹ کے پاس بھیجا جائے گا۔

**سپرداری:** دفعہ 550 ضابطہ فوجداری کی رو سے پولیس آفیسر کوئی بھی مشتبہ چوری کا مال قبضے میں لے سکتا ہے۔ دفعہ A - 516 ضابطہ فوجداری کی رو سے علاقہ مجسٹریٹ مجاز ہے کہ وہ تحقیقات یا کارروائی مقدمہ کے دوران محل جرم متنازعہ مال کسی مناسب شخص کی سپرداری میں دینے کا حکم جاری کرے۔

**تفتیش کی تبدیلی:** اگر کوئی فریق کسی جرم کی تفتیش سے مطمئن نہ ہو تو وہ پولیس آرڈر مجریہ 2002ء کی دفعہ 18(6) کے تحت اس کی تبدیلی کیلئے بورڈ کو درخواست کر سکتا ہے، جس پر انچارج تفتیش کی تبدیلی کا حتمی حکم جاری ہو سکتا ہے۔ مذکورہ بورڈ کا سربراہ سینئر سپرنٹینڈنٹ پولیس کے رتبے کا افسر ہوتا ہے اور اس کے ممبر دو سپرنٹینڈنٹ پولیس، بشمول ضلع کی تفتیش کے انچارج ہوتے ہیں۔

**پولیس رپورٹ:** دفعہ 173 کی رو سے تفتیش بغیر کسی تاخیر کے یعنی زیادہ سے زیادہ 15 دن میں مکمل کی جائے گی اور رپورٹ (چالان) پبلک پراسیکیوٹر کی وساطت سے مجاز عدالت کو پیش کی جائے گی اور اس کاروائی سے اطلاع کنندہ کو بھی مطلع کیا جائیگا۔

**پولیس کی فرائض میں کوتاہی کی سزا:** پولیس کی ذمہ داری ہے کہ وہ تفتیش سے متعلق اپنے وسیع اختیارات احتیاط اور بصیرت کیساتھ قانون کے اندر رہتے ہوئے استعمال کرے اور ٹھوس اور غیر مبہم شہادت موصول ہونے پر ملزمان کا چالان کر کے کیس عدالت میں پیش کرے۔ پولیس آرڈر 2002 کی دفعہ 157 کی رو سے اگر کوئی پولیس افسر گرفتار کردہ شخص کو ایذا رسائی کیلیئے مجاز عدالت میں پیش کرنے میں غیر ضروری تاخیر کریگا تو اسے ایک سال قید اور جرمانے کی سزا دی جاسکتی ہے۔ اسی طرح تعزیرات پاکستان دفعہ 167 کے تحت کوئی سرکاری افسر بشمول پولیس افسر کے اگر کسی شخص کو نقصان پہنچانے کیلیئے جان بوجھ کر غلط دستاویز تیار کریگا تو اسے تین سال تک جرمانے کی سزا دی جاسکتی ہے۔

# ہتک عزت سے متعلق قانون

تعزیرات پاکستان کی دفعہ 499 کے تحت جب کوئی شخص ایسی باتوں کے ذریعہ جو تلفظ سے ادا کی جائیں یا جن کا پڑھا جانا مقصود ہو یا اشاروں کے ذریعے سے یا نشان عرفی کے ذریعے سے کسی شخص کی نسبت کوئی الزام لگائے یا یہ نیت کر کے مشتہر کرے کہ اس شخص کی نیک نامی کو نقصان پہنچائے گا تو کہا جائے گا کہ وہ شخص ازالہ حیثیت عرفی (defamation) کے جرم کا مرتکب ہوا ہے۔

کسی متوفی شخص کی نسبت کوئی الزام لگانا ازالہ حیثیت عرفی کی حد تک پہنچ سکتا ہے بشرطیکہ اس الزام سے یہ نیت ہو کہ اس کے اہل وعیال یا قریبی رشتے داروں کو رنج پہنچے اور جبکہ ایسا الزام کسی کی شہرت کو نقصان پہنچانے یا اس شخص کی ساکھ و نام کو نقصان پہنچانے کیلئے ہو۔ اسی طرح کسی کمپنی، ایسوسی ایشن، فرم کی ساکھ اور اس کے نام کو نقصان پہنچانا بھی اس زمرے میں شمار ہوگا۔

کسی دوسرے کے لگائے گئے الزام کو دوہرانہ یا نشر کروانا بھی شریک جرم سمجھا جائے گا۔ ہر وہ شخص جو الزام ترتیب دے، بنائے، لگائے، تحریر کرے یا کروائے یا کسی طور اس میں حصہ لے وہ الزام لگانے والا سمجھا جائے گا۔ اس کو لکھنے والا اور لکھانے والا دونوں ذمہ دار ہوں گے۔ واضح رہے کہ الزام کا صاف اور صریح ہونا ضروری نہیں ہے، کیونکہ یہ اشارہ کنایہ سے بھی لگایا جا سکتا ہے اور طنزیہ، استفساریہ یا ہجو سے بھی ظاہر کیا جا سکتا ہے، ایسا کرنے والے شخص کو تعزیرات پاکستان مجریہ 1860ء کی دفعہ 500 کے تحت قید محض کی سزا دی جائے گی جس کی میعاد دو برس تک ہو سکتی ہے یا جرمانے کی سزا یا دونوں سزائیں دی جائیں گی۔

**ایسے مواد کا چھاپنا اور فروخت کرنا:** تعزیرات پاکستان (PPC) کی دفعہ 501 کے تحت کوئی شخص کسی مواد کو چھاپے یا کندہ کرے اس خیال سے کہ ایسا کرنے سے کسی شخص کی حیثیت، ساکھ یا اس کے نام کو نقصان پہنچائے۔ جو شخص ایسا مضمون کسی کے خلاف طبع کرتا ہے یا کرواتا ہے جس سے متاثرہ فریق کی حیثیت، ساکھ یا اس کے نام کو نقصان پہنچے تو ایسے شخص کو دو سال تک قید کی سزا دی جا سکتی ہے یا جرمانہ یا دونوں سزائیں دی جا سکتی ہیں۔ اس کے علاوہ جو کوئی کسی ایسے چھاپ شدہ مضمون کو جس میں کسی

کی ساکھ، عزت یا نام کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو کو فروخت کرے یا کرنے کی پیشکش کرے یہ جانتے ہوئے کہ اس میں ایسا مواد درج ہے تو ایسے شخص کو دو سال تک قید کی سزا یا جرمانہ یا دونوں سزائیں دی جا سکتی ہیں۔ اس ضابطے کے تحت ایسا جرم نا قابل دست اندازی پولیس ہے، وارنٹ قابل ضمانت، قابل راضی نامہ ہے۔

**ایسے جرائم کی شکایت کا اندراج:** ایسے جرائم میں متاثرہ فریق مجسٹریٹ درجہ اول کے پاس اپنی شکایت (Complaint) درج کرے گا اور اپنے گواہوں کے بیانات رکارڈ کروائے گا جس کے بعد اگر یہ سمجھا جائے کہ یہ مقدمہ قبل سماعت ہے تو مجسٹریٹ مدعا علیہ کے وارنٹ جاری کرے گا۔

## جبری مشقت (بانڈیڈ لیبر)

جبری مشقت (بانڈیڈ لیبر) کا مطلب ہے کوئی بھی ایسا کام جو کسی شخص سے قرضے یا کسی اور شرط کے عیوض اس کی مرضی کے خلاف زبردستی کروایا جائے۔ ہمارے یہاں جاگیردار لوگوں کو چھوٹے قرضے کے جال میں پھنسا کر پوری فیملی کو غلام بنا لیتے ہیں۔ دن کو مردوں سے علیحدہ اور عورتوں سے علیحدہ کام کرواتے ہیں اور رات کو ان کے پاؤں میں زنجیریں ڈال کر بند کر دیتے ہیں اور ان جاگیرداوں کی ذاتی مسلح فورس ہے جو ان لوگوں پر پہرہ دیتے ہیں تا کہ کوئی بھاگ نہ پائے۔

ہمارے ملک پاکستان کے قوانین کے مطابق یہ قابل سزا سنگین جرم ہے۔

### پاکستان کا آئین 1973ء

آرٹیکل 9۔ فرد کی سلامتی: کسی بھی شخص کو زندگی اور آزادی سے محروم نہیں کیا جائے گا سوائے قانون کی تقاضا پوری کرنے کے۔

### آرٹیکل 11۔ غلامی اور جبری مشقت پر پابندی:

1. غلامی پر پابندی ہے اور کوئی بھی قانون کسی بھی صورت میں اسے پاکستان میں رائج کرنے کی اجازت نہیں دیتا۔
2. کسی قسم کی جبری مشقت اور انسان کی خرید و فروخت کی اجازت نہیں ہے۔

### آرٹیکل 15: نقل و حرکت اور آنے جانے کی آزادی:

قانون کے تحت لاگو مناسب پابندیوں کے تحت ہر شہری کو ملک کے کسی بھی حصے میں جانے اور رہائش اختیار کرنے کا پورا حق حاصل ہے۔

### انسانی حقوق کا عالمی منشور

انسانی حقوق کا عالمی منشور جو کہ 10 دسمبر 1948ء کو اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی میں منظور کیا گیا کے تحت:

**شق نمبر ا۔** تمام انسان آزاد اور حق و عزت کے اعتبار سے برابر پیدا ہوئے ہیں سب کو ضمیر اور عقل عطا ہے ان کو ایک دوسرے کے ساتھ بھائی چارے کا سلوک کرنا چاہیے۔

**شق نمبر 4۔** کوئی بھی فرد غلام یا باندی بنا کر نہیں رکھا جا سکتا۔ غلامی اور بردہ فروشی کی پھر چاہے وہ کسی بھی شکل میں ہو اجازت نہیں ہے۔

شق نمبر 23۔ 1۔ ہر شخص کو کام کاج اور روزگار کی آزادی، کام کاج کی مناسب اور پسندیدہ شرکت اور بیروزگاری کے خلاف تحفظ کا حق ہے۔

## انٹرنیشنل لیبر آرگنائزیشن (ILO) کا جبری مشقت کے خلاف کنونشن نمبر 29

جبری مشقت کے حوالے سے مشقت کی بین الاقوامی تنظیم (ILO) کا کنونشن نمبر 29 جس پر گورنمنٹ پاکستان نے 1991ء میں دستخط کیے۔ اس کے مطابق

۔ کنونشن پر دستخط کرنے اور اس کو تسلیم کرنے والی ریاست کا اولین فرض جبری مشقت کے تمام اقسام کو کم سے کم وقت میں ختم کرنا ہے۔

۔ لازمی یا جبری مشقت پر غیر قانونی عملدرآمد قابل سزا جرم ہوگا۔

## بانڈیڈ لیبر ابالیشن ایکٹ 1992ء۔

### جبری مشقت کا خاتمہ

1۔ اس قانون کے نافذ ہونے کے بعد جبری مشقت کا نظام منسوخ ہو جائے گا اور ہر جبری ہاری اور مزدور آزاد سمجھا جائے گا اور جبری مشقت کرنے کی پابندی سے آزاد ہوگا۔

2۔ کوئی بھی شخص جبری مشقت کے تحت ایڈوانس نہ دے نہ ہی کسی شخص کو جبری مشقت یا کسی بھی اور قسم کی مزدوری کیلئے مجبور کرے۔

5۔ معاہدہ یا رسم وغیرہ ختم ہیں: کوئی بھی رسم اور رواج یا معاہدہ سمجھوتا یا کوئی اقرار نامہ یہ کیوں نہ اس قانون کے لاگو ہونے سے قبل عمل میں لایا گیا ہو جس کے تحت کسی شخص یا اس کے خاندان کے کسی فرد کو کوئی کام یا ملازمت بطور جبری مزدوری انجام دینا ہو کالعدم یا غیر موثر سمجھا جائے گا۔

6۔ بانڈیڈ قرضے (مشروط قرضے) کی ادائیگی سے آزاد ہونا:

اس قانون پر عمل کے آغاز سے جبری مزدوری سے مشروط کسی قرضے کی ادائیگی کی ذمہ داری کو یا کسی بھی مشروط قرضے کی بقایاجات جو اس قانون کے لاگو ہونے سے قبل ادا نہ کیے ہوں منسوخ یا ختم سمجھا جائیگا۔

9۔ اگر کہیں جبری مشقت کے نظام کے تحت کسی قرضے کی ادائیگی کے لیے کوئی مقدمہ یا کاروائی بشمول جبری مزدوری کی دی ہوئی ایڈوانس یا پیشگی کی وصولی کے لیئے مقدمہ یا کاروائی اس قانون کے آغاز کے وقت زیر سماعت ہو وہ کاروائی یا مقدمہ خارج سمجھا جائیگا۔

10۔ اس قانون کے نافذ ہونے کے فوراً بعد اگر کوئی مزدور اس سلسلے میں کسی غیر فوجداری مقدمے کے تحت قید ہے خواہ فیصلے سے پہلے یا فیصلے کے بعد تو اسے قید سے فوراً آزاد کیا جائے گا۔

# باعث تکلیف عوام امور

## (Public Nuisance) کو دور کرنا

امور باعث تکلیف عوام (Public Nuisance) کو دور کرنے کیلئے مروجہ قوانین دیوانی (CPC) 1908 کی دفعہ 91 اور تعزیرات پاکستان کے دفعہ ,188 کے علاوہ ضابطہ فوجداری 1898 کی دفعات 133 تا 143 بہت موثر اور اہمیت کی حامل ہیں جن کے تحت فوری دادرسی ممکن ہے۔ ضابطہ فوجداری مجریہ 1898ء کی دفعہ 133 کے تحت امور باعث تکلیف عوام کو دور کرنے کیلئے مجسٹریٹ درجہ اول کے پاس اختیارات ہوتے ہیں جن کا تعلق انسدادی کاروائی سے ہوتا ہے۔ چونکہ ایسے امور عوام کیلئے باعث خطرہ ہو سکتے ہیں لہٰذہ زیر دفعہ 133 ہنگامی اور فوری خطرہ کے پیش نظر کاروائی عمل میں لائی جا سکتی ہے، تا کہ امر باعث تکلیف کو فوراً دور کیا جا سکے۔

### مجسٹریٹ کو شکایات دائر کرنے کا طریقہ کار:۔

اس مقصد کے لئے کوئی بھی متاثرہ شخص جسے اس نوعیت کی اذیت ہو یا وہ محسوس کر رہا ہو کہ اس سے عوام کو تکلیف پہنچ رہی ہے تو متعلقہ مجسٹریٹ کو درخواست دے سکتا ہے اس کے علاوہ اگر کوئی پولیس افسر اس قسم کے واقعات دیکھے تو وہ از خود مجسٹریٹ کو درخواست دے کر کاروائی عمل میں لا سکتا ہے تا کہ وہ حسب ضابطہ کاروائی عمل میں لا کر امر باعث تکلیف کو روک سکے۔ ضابطہ فوجداری کی دفعہ 133 کے تحت امور باعث تکلیف عوام کو مندرجہ درجوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔

1۔ کسی ایسے راستے، دریا یا نالی جسے عوام جائز طریقہ سے استعمال کرتے ہوں ان میں غیر قانونی رکاوٹ ڈالنا۔

2۔ ایسی مشینوں کا گنجان آباد علاقہ میں واقع ہونا جو صحت عامہ کیلئے مضر اور تکلیف دہ ہوں، جس سے علاقہ میں سانس لینا مشکل ہو رہا ہو یا اس کی آواز امر باعث تکلیف عامہ ہو۔

3۔ اسی طرح گنجان آباد علاقہ میں چکی لگانا یا اس قسم کے یونٹ لگانا جو عوام کیلئے مسائل کا باعث اور مشکل کا باعث بنتے ہوں۔

4۔ ایسا عمل جس کے باعث تکلیف عام ہوتی ہو اور اس کو دور کرنا ضروری ہو۔

5۔ کسی ایسی تجارت یا پیشہ کو اختیار کرنا جو عوام کی صحت وتندرستی کیلئے مضر ہو اور آرام و آسائش میں خلل ڈالتا ہو۔

6۔ کسی ایسی تجارت کا ہونا مثلاً سرخ مرچ پیسنے اور چاول چھڑنے والی مشین کا گنجان آبادی والے علاقے میں واقع ہونا۔

7۔ کسی عمارت کی تعمیر یا کسی دھماکہ خیز مواد کا ذخیرہ جو لوگوں کے لیئے خطرہ کا باعث ہو جس کے استعمال سے آگ لگنے کے خطرات ہوں۔

8۔ کوئی مخدوش عمارت، ڈھانچہ یا درخت ایسی حالت میں ہو جس کے گرنے سے خطرہ ہو اور لوگوں کو اس کے قریب گزرنے سے زخمی ہونے کا خطرہ ہو۔

9۔ عام گزرگاہ کے ساتھ غیر محفوظ تالاب، کھلے مین ہول اور خطرناک جانوران وجوہات کی بناء پر مجسٹریٹ اپنے قانونی اختیارات استعمال کرتے ہوئے کسی شخص یا کسی ایسی عمارت، خیمہ، ڈھانچہ، میٹیریل، تالاب یا گہرائی والی جگہ کے مالک کے نام وہ احکامات صادر کرسکتا ہے تاکہ محدود وقت کے اندر امر باعث تکلیف کو دور کیا جاسکے۔ مجسٹریٹ ہدایات کرتا ہے کہ امر باعث تکلیف کو موقوف کردیا جائے اس کے علاوہ ایسی ہدایات بھی جاری کرسکتا ہے کہ ایسی خطرناک بلڈنگ یا عمارت کو فوری تعمیر کیا جائے یا اسے محفوظ بنایا جائے۔ تالاب یا کنویں کے گرد باڑ لگادی جائے یا ایسے خطرناک جانور کو ختم کیا جائے جو نقصان یا تکلیف کا باعث بن سکتے ہیں۔ دفعہ 133 کے تحت، مجسٹریٹ کے احکامات کی بابت دیوانی عدالت میں اعتراضات کو داخل نہیں کیا جاسکتا۔

## حکم پر عمل درآمد نہ کرنے کی سزا:

حکم عدولی کی صورت میں تعزیرات پاکستان مجریہ 1860ء کی دفعہ 188 کے تحت ایک ماہ قید یا دو سو روپیہ تک جرمانہ یا دونوں سزائیں ہوسکتی ہیں۔ اگر ایسی حکم عدولی انسانی جان، صحت یا سلامتی کو خطرہ پہنچانے کا باعث ہو یا کوئی بلوہ یا ہنگامہ برپا کرنے کا باعث ہو تو اس کو دونوں قسموں میں سے کسی قسم کی سزا دی جاسکتی ہے جس کی معیاد چھ ماہ تک ہوسکتی ہے یا جرمانہ جو کہ ایک ہزار روپیہ تک ہوسکتا ہے یا دونوں سزائیں دی جاسکتی ہیں۔ لیکن کوئی ایسا امر جو کہ نیک نیتی سے کیا گیا ہو، پر کوئی مقدمہ دائر نہیں کیا جائے گا۔

## قانون معاوضہ برائے مزدور

ایسے افراد جو کسی انتظامیہ کے تحت کسی ادارے میں کام سے منسلک ہوں، کے لیے قانون معاوضہ برائے کارکنان مجریہ 1936

(Payment of Wages Act, 1936) بنایا گیا ہے جو ان اداروں کے تحت ادا کیے جانے والے معاوضوں کو منضبط کرتا ہے۔ مذکورہ قانون ایسے افراد پر لاگو ہوگا جو مذکورہ اداروں میں کام کرتے ہوں۔ ان میں ریلوے کی انتظامیہ ( RailwayAdministration) کے تحت چاہے وہ ان کے بلواسطہ کارکن ہوں یا کسی ٹھیکہ کے ذریعہ ریلوے میں بھرتی ہوئے ہوں، کارکن شامل ہیں اس کے علاوہ اس قانون میں وہ تمام کارکن جو کسے تجارتی ادارے (Commercial establishment) میں کام کرتے ہوں، جیسے کسی اشتہاری کمپنی (Advertising company) میں، کسی فیکٹری میں شامل ایسا ادارہ جس میں دفتری کام (Clerical work) ہوتا ہو، جوائنٹ اسٹاک کی کمپنی میں کام، انشورنس کمپنی، مالیاتی ادارے (Banking Companies) بروکر کے ساتھ کام، اسٹاک ایکسچینج، کسی کلب، ہوٹل یا Eating House ریسٹورنٹ، تھیٹر، کسی تعمیراتی ادارے میں کام شامل ہیں۔ صنعتی ادارے (Industrial establishment) میں کام کرنے والے کارکن بھی اس قانون کے زمرے میں آتے ہیں۔ صنعتی ادارے سے مراد ایسے کارکن ہیں جو کہ ایسی جگہوں میں کام کرتے ہوں جیسے منی بس سروس، بندرگاہوں پر کام کرنے والے مزدور، جہاز کے رکنے کی جگہ پر کام کرنے والے، چھوٹی بندرگاہوں میں لانچوں کیلئے کام کرنے والے مزدور، اندروں ملک دریائی راستوں پر چلنے والے جہاز کے کیے کام کرنے والے مزدور، کان میں کام کرنیوالے مزدور یا معدنی ذخائر (oil field) میں کام کرنے والے مزدور، اس کے علاوہ زمین پر کوکین، ربڑ، کافی چائی کی کاشت وغیرہ کیلئے کام کرنے والے اور فارم جس میں 25 یا اس سے زائد کاشتکار کام کرتے ہوں، ورکشاپ یا دیگر کوئی ادارہ جس میں کہ اشیاء بنتی ہوں، تیار ہوتی ہوں یا لائی جاتی ہوں، ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانے کیلئے یا اس کی فروخت کیلئے، کوئی ایسا بنایا گیا ادارہ جس میں ایسے لوگوں کو بھرتی کیا جاتا ہو جو کہ اپنی نوعیت کے کام میں ماہر ہوں یا جن کو دفتری (clerical) مزدوری کیلئے اجرت پر لیا گیا ہو۔ ایسے تمام کارکنوں اور کاشتکاروں کو اس قانون کے تحت کارکن کے زمرے میں شمار کیا جائے گا اور ان کی معاوضہ کی ادائیگی، ان کی ذادرسی اور خلاف

ورزی کی صورت میں جرمانے کواس قانون کے تحت منضبط کیا جاتا ہے۔

## معاوضہ:

معاوضہ سے مراد وہ رقم ہے جو کہ ایسے کارکنان کوادا کی جاتی ہے یا معاوضہ ایسے کارکن کی رقم ہے جس کے تحت اس کارکن کو وہ تمام شرائط وضوابط پوری کرنی پڑتی ہیں جس کے تحت وہ ادارے میں کام کرتا ہو، اس میں اس کا باقاعدگی سے کام کرنا، اس کا اچھا کام کرنا، یا اس کا اچھا برتاؤ یا اس کا دیگر برتاؤ جو کہ اس کے کام سے متعلق ہو۔ اس میں اس کے کام کی کارکردگی پر ملنے والے بونس یا اضافی تنخواہ بھی شامل ہے۔

ہر آجر اس قانون کے تحت بھرتی کیے گئے کارکن کو ایسی ادائیگی کا پابند ہوگا جو کہ معاوضہ کے زمرے میں شمار ہوگا۔ ایسے آجر فیکٹریوں میں اس کے مینیجر ہوں گے، کسی انڈسٹری میں جو کہ کارکنان کو سپر کنٹرول کرتے ہوں، ریلوے میں، ریلوے ایڈمنسٹریڑیا اس کا کوئی مجاز افسر۔ ایسے تمام افراد جن کا ذکر ہے یا جن کا تقرر کیا جا چکا ہے، کو اس بات کا ذمہ دار بنایا جائے گا کہ وہ کارکنان کے معاوضے ادا کریں۔

واضح رہے کہ درج ذیل مراعات کی ادائیگی معاوضہ میں شامل نہیں ہیں۔

گھر کے استعمال کیلئے بجلی، پانی، علاج، بیماری کا خرچہ یا اس قسم کے دیگر استعمال کی سہولیات وغیرہ، کسی پینشن یا پروڈنٹ کی ادائیگی، سفر کا خرچہ، یا کسی قسم کی graduity کی ادائیگی۔

## معاوضہ میں کٹوتی:

کسی کارکن کے معاوضہ میں سے کسی قسم کی کوئی کٹوتی نہیں کی جائے گی ماسوائے اس کٹوتی کے جس کی اجازت مذکورہ قانون دیتا ہو۔ اس میں جرمانہ، ڈیوٹی سے غیر حاضری، آجر کی جائیداد کو نقصان پہنچانے کا معاوضہ، رہائشی مکان کے عوض کٹوتی یا وہ کٹوتی جس کی نسبت آجر نے خصوصی سہولت یا رعایت دی ہو اور ایسے کٹوتی کی اجازت صوبائی حکومت نے دے رکھی ہو۔

